اپنی امامت کا دعویٰ کیا تھا شیعوں میں ایک فرقہ افطحیہ ہے وہ انھیں کی امامت کا قائل ہے ۔

ازانجملہ علی بن اسمٰعیل اور محمد بن اسمٰعیل ہیں یہ دونوں حضرت امام جعفر صادق کے پوتے تھے علامہ مجلسی نے تذکرۃ الائمہ میں اور علامہ ابو النصر نے عمدۃ الطالب میں لکھا ہے کہ انہوں نے خلیفہ ہارون رشید سے امام موسیٰ کاظم کی چغلی کھائی کہ وہ آپ کی خلافت چھین لینے کی فکر میں ہیں، اور ہتھیار اور روپیہ جمع کر رہے ہیں چنانچہ امام ممدوح اسی بنا پر زہر ہلاہل سے قتل کر دیئے گئے ۔ ازانجملہ جعفر بن علی ہادی ہیں ۔ حق الیقین میں ہے کہ وہ خود اپنی امامت کے مدعی ہوئے اور نزہہ میں ہے کہ انہوں نے امام غائب کے سفیروں کی شکایت خلیفہ وقت سے کی ۔ اسی شکایت کا نتیجہ یہ ہوا کہ سفارت کا سلسلہ ہی بند ہو گیا اور غیبت کبریٰ شروع ہو گئی ۔

اب ذرا ایک بات یہ بھی قابل غور اور بڑی نتیجہ خیز ہے کہ یہ سب سادات حسنی اور حسینی امام زادہ ہیں اور ائمہ معصومین سے عداوت رکھتے تھے اور کتب معتبرہ شیعہ میں ہے کہ جو شخص ائمہ سے دوستی نہ رکھے وہ یا تو مابون ہوگا یا ولد الحرام ہوگا یا ولد الحیض ہوگا ۔ لہٰذا اب بتایئے کہ ان سادات کی نسبت کیا خیال کیا جائے ۔ اور سب کو جانے دیجئے حضرت عبد اللہ افطح کو لیجئے جو خاص امام جعفر صادق کے بیٹے ہیں معاذ اللہ ان کو ولد الحرام کہا جائے تو حرام کار کون ٹھہرتا ہے ، حضرت مولانا حیدر علی صاحبؒ کو اس موقع پر کچھ غصہ آگیا ہے ، اور آنا بھی چاہیئے کہ کس قدر توہین و تذلیل اولاد رسول صلے اللہ علیہ وسلم کی ان حضرات نے کی چنانچہ اسی غصہ میں منتھی الکلام مسلک دوم میں فرماتے ہیں " صاعقۂ قہر و انتقام عادل حقیقی بر اشقی الآخرین افتد کہ در پے دہ اوعائے محبت چندے از اہل بیت خاتم الانبیا اذیال معصومین را بایں الواث ملوث کند "

المختصر ان چند نمونوں سے یہ بات اچھی طرح واضح ہو گئی کہ مسئلہ امامت کی بدولت بڑے بڑے فسادات رونما ہوئے اور نہایت ذلیل نمانہ جنگیاں خاندان ہاشمی میں برپا ہوئیں حضرت علیؓ سے لے کر گیارھویں امام تک کوئی امام ایسا نہیں ہوا جس کے بھائیوں اور بیٹوں میں اتفاق ہو یا کم از کم ایسے ناگوار قصے نہ پیش آئے ہوں ۔

زمانہ گذر گیا اور وہ باہم جنگ کرنے والے قصہ پارینہ بن گئے مگر لڑائی اب تک قائم ہے آج شیعہ انہیں لڑائیوں کو دستاویز بنائے ہوئے ہیں اور لطف یہ ہے کہ اقلیت کا ساتھ

دیتے ہیں اور اکثریت پر تبرا بازی کرتے ہیں یعنی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی اولاد میں گنتی کے چند لوگوں کو مانتے ہیں اور بے گنتی بے شمار نفوس پر لعنت کرتے ہیں۔

اور لطف بر لطف یہ کہ وہ اپنے اس فعل کو اس قدر مستحسن سمجھتے ہیں کہ اپنے حسن کردار کی لوگوں سے داد لینے کے لئے برملا اس کا اظہار بھی کرتے ہیں بالکل مصداق آیہ کریمہ وَهُمْ يَحْسَبُونَ أَنَّهُمْ يُحْسِنُونَ صُنْعًا کے بنے ہوئے ہیں۔

احتجاج طبرسی کا مصنف اپنی کتاب کے آخری صفحہ یعنی ص ۲۵۰ بڑے فخر کے ساتھ لکھتا ہے،

اَوَلَا يَرَوْنَ اَنَّ الْاَمَامِيَّةَ لَا تَلْتَفِتُ اِلٰى مَنْ خَالَفَهَا مِنَ الْعِتْرَةِ وَحَادَ عَنْ جَادَّتِهَا فِى الدِّيَانَةِ وَمَحَجَّتِهَا فِى الْوِلَايَةِ وَلَا تَسْمَحُ لَهٗ بِشَيْءٍ مِنَ الْمَدْحِ وَالتَّعْظِيْمِ فَضْلًا عَنْ غَايَتِهٖ وَاَقْصٰى نِهَايَتِهٖ بَلْ نَتَبَرَّأُ مِنْهُ وَنُعَادِيْهِ وَتُجْرِيْهِ فِى جَمِيْعِ الْاَحْكَامِ مَجْرٰى مَنْ لَّا نَسَبَ لَهٗ وَلَا حَسَبَ وَلَا قَرَابَةَ وَلَا عُلْقَةَ۔

کیا یہ لوگ نہیں دیکھتے کہ امامیہ اُن اولاد رسول کی طرف کچھ توجہ نہیں کرتے جو امامیہ کے مخالف ہوں، اور امامیہ کے مذہبی راستے سے ہٹ گئے ہوں اور مسئلہ امامت میں اُن کا مسلک کچھ اور ہو اور امامیہ ایسی اولاد کیلئے ذراسی بھی تعریف و تعظیم روا نہیں رکھتے بلکہ امامیہ ایسی اولاد پر تبرا بھیجتے ہیں اور ان سے عداوت رکھتے ہیں اور ان کو تمام احکام میں مثل اُن لوگوں کے قرار دیتے ہیں جن کا نہ کوئی نسب و حسب ہو اور نہ (رسول سے) کوئی قرابت و تعلق۔

یہ ہے شیعوں کی محبت آل رسول کی حقیقت یہ محبت آل رسول کی ہے یا اپنے مذہب کی اب وقت ہے کہ اس نمبر کو ختم کیا جائے۔ مسئلہ امامت کے بقیہ مباحث اور آخری فیصلہ کیلئے نمبر سوم کا انتظار کرنا چاہیئے۔ وَسَيَاتِىْ اِنْشَاءَ اللّٰهُ تَعَالٰى۔

تمت بالخیر

وآخر دعونا ان الحمد للّٰہ رب العلمین والصلوٰۃ والسلام علیٰ خاتم النبیین وعلیٰ آلہ واصحابہ اجمعین